# جلوۂ ایثار

## 1

وندھیا چل پہاڑ آدھی رات کی ڈراؤنی تاریکی میں کالے دیو کی طرح کھڑا تھا۔ اس پر اگے ہوئے چھوٹے چھوٹے درخت ایسے نظر آتے تھے گویا کہ اس کی جٹائیں ہیں اور اشٹ بھجی دیوی کا مندر جس کے کلس پر سیاہ پتا کے ہوا کے دھیمے دھیمے جھونکوں سے لہرا رہے تھے، اس دیو کا سر معلوم ہوتا تھا۔ مندر میں ایک ٹمٹماتا ہوا چراغ نظر آتا تھا جس پر کسی دھندلے تارے کا گمان ہوتا تھا۔

آدھی رات گزر چکی تھی، چاروں طرف ہیبت ناک سناٹا چھایا ہوا تھا۔ گنگا جی کی سیاہ لہریں پہاڑ کے نیچے سکون بخش روانی سے بہہ رہی تھیں اور ان کے بہاؤ سے ایک دلآویز نغمہ کی صدا نکل رہی تھی۔ جا بجا کشتیوں پر اور کناروں کے آس پاس ملاحوں کے چولہوں کی آنچ نظر آ جاتی تھی۔ ایسے وقت میں ایک سفید پوش عورت اشٹ بھجی دیوی کے سامنے ہاتھ باندھے بیٹھی تھی۔ اس کا متین چہرہ زرد تھا اور بشرے سے شرافت برستی تھی۔ اس نے دیر تک سر جھکانے کے بعد کہا:

ماتا! ”آج بیس سال سے کوئی منگل کا دن ایسا نہیں گزرا کہ میں نے چرنوں میں سر نہ جھکایا ہو۔ ایک دن بھی ایسا نہیں گزرا کہ میں نے تمہارے چرنوں کا دھیان نہ کیا ہو۔ تم جگ تارنی مہارانی ہو، مگر تمہاری اتنی سیوا کرنے پر بھی میرے دل کی آرزو پوری نہ ہوئی۔ میں تمہیں چھوڑ کر اب کہاں جاؤں؟“

ماتا! میں نے سینکڑوں برت رکھے۔ دیوتاؤں کی اپاسنائیں کیں، تیرتھ جاترائیں کیں مگر منورتھ پورا نہ ہوا۔ تب تمہارے شرن آئی۔ اب تمہیں چھوڑ کر کہاں جاؤں۔ تم نے سدا اپنے بھگتوں کی مرادیں پوری کی ہیں۔ کیا میں تمہارے دربار سے نراش جاؤں؟

سبایا اسی طرح دیر تک بنتی کرتی رہی کہ یکایک اس کے دل پر بے خبر کر دینے والی

محویت کا غلبہ ہوا۔ اس کی آنکھیں بند ہو گئیں اور کان میں آواز آئی۔

''سباما! میں تجھ سے بہت خوش ہوں، مانگ کیا مانگتی ہے''

سباما کے رونگٹے کھڑے ہو گئے اور کلیجہ دھڑ کنے لگا کہ آج بیس سال کے بعد مہارانی نے روشن دیئے۔ کانپتے ہوئے بولی۔

''جو کچھ مانگوں گی وہ مہارانی دیں گی؟''

''ہاں ملے گا''

''میں نے بھاری تپسیا کی ہے، اس لیے بڑا بھاری بر دان مانگوں گی''

''کیا لے گی؟ کبیر کا دھن؟''

''نہیں''

''اندر کا بل؟''

''نہیں''

''سرسوتی کی ودیا؟''

''نہیں''

''سنسار کا سب سے اتم پدارتھ؟''

''نہیں''

''وہ کیا ہے؟''

''سپوت بیٹا''

''جو کل کا نام روشن کرے''

''نہیں''

''جو ماں باپ کی سیوا کرے''

''نہیں''

''جو ودیاوان اور بلوان ہو؟''

’’نہیں‘‘

’’پھر سپوت بیٹا کسے کہتی ہے؟‘‘

’’جو اپنے دیش کا اپکار کرے‘‘

’’تیری بدھی کو دھنیہ ہے۔ جا تیری اچھا پوری ہوگی‘‘

## 2

## ویراگ

منشی سالگرام بنارس کے پرانے رئیس تھے۔ پیشہ وکالت کا اور موروثی جائیداد افر تھی، وسا سمیدھ گھاٹ پر ان کا عالیشان مکان آسمان سے باتیں کرتا تھا۔ فیاض ایسے کے پچیس تیس ہزار سالانہ کی آمدنی خرچ کو کافی نہ ہوتی۔ سادھوؤں اور برہمنوں کے پکے معتقد تھے۔ جو کچھ کماتے برہم بھوج اور سادھوؤں کی تواضع وتکریم میں صرف ہو جاتا۔ شہر میں کوئی سادھو آ جائے، کوئی مہاتما آ جائے، وہ منشی جی کا مہمان تھا۔ سنسکرت کے ایسے عالم کہ بڑے بڑے پنڈت ان کا لوہا مان چکے تھے۔ ویدانت کے اصولوں کے پابند تھے اور طبیعت کا میلان ویراگ کی طرف تھا۔

منشی جی کو فطرتاً بچوں سے بہت انس تھا۔ جب وہ گھر سے نکلتے تو قدرتی بچوں کا ایک لشکر ساتھ ہوتا۔ ایک بار ایک سنگدل ماں اپنے بچے کو مار رہی تھی۔ لڑکا بلک بلک کر روتا تھا۔ منشی جی سے ضبط نہ ہو سکا۔ بچے کو گود میں اٹھا لیا اور عورت کے سامنے اپنا سر جھکا لیا۔ اس دن سے اس نے لڑکے کو مارنا چھوڑ دیا اور نہ مارنے کی قسم کھالی۔ جو شخص غیروں کا ایسا دلدادہ ہو وہ اپنے بچے کو کتنا پیار کرے گا۔ اس کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا۔ جب سے بچہ پیدا ہوا منشی جی دنیا کے کاموں سے کنارہ کش ہو گئے۔ کہیں ہنڈولے میں جھلا رہے ہیں اور خوش ہو رہے ہیں۔ کہیں اسے خوشنما سیر گاڑی میں بٹھا کر خود کھینچ رہے ہیں۔

سہاما نے لڑکے کا نام پرتاب چندر رکھا تھا اور جیسا اس کا نام تھا، ویسے ہی اس کے

اوصاف تھے۔ بلا کا ذہین، نہایت خوش رو باتیں کرتا تو سننے والے محو ہو جاتے۔ ستارۂ بلندی پیشانی پر چمکتا تھا۔ اعضاء ایسے قوی کہ دو گنے قد و قامت کے لڑکوں کی کچھ حقیقت نہ سمجھتا۔ اس کمسنی میں اس کا چہرہ ایسا روشن اور متین تھا کہ یکا یک کسی غیر شخص کے سامنے آکر کھڑا ہو جاتا تو وہ حیرت سے تکنے لگتا تھا۔

اس طرح ہنستے کھیلتے چھ برس گزر گئے۔ عیش کے دن ہوا کی طرح سن سے گزر جاتے ہیں، کہ خبر نہیں ہوتی۔ وہ سیاہ بختی کے دن اور مصیبت کی راتیں جو کاٹے نہیں کٹتیں، آ گئیں۔ پرتاپ کے پیدا ہوئے ابھی کتنے دن گزرے! مبارکبادی کی دلآویز صدائیں کانوں میں گونج ہی رہی تھیں کہ چھٹی سالگرہ آپہنچی اور چھٹے سال کا خاتمہ برے دنوں کا آغاز تھا۔ منشی سالگرام کا دنیاوی تعلق محض نمائشی تھا۔ وہ بے لوث اور بے لگاؤ زندگی بسر کرتے تھے۔ اگر چہ ظاہر بیں نگاہوں میں معمولی دنیا داروں کی طرح دنیا کی کلفتوں سے رنجیدہ اور خوشیوں سے خوش نظر آتے تھے۔ مگر ان کا دل ہمیشہ اس اعلیٰ اور پرسکون امن کے مزے لیا کرتا تھا جس پر رنج کے جھونکوں اور خوشی کی تھپکیوں کا کوئی اثر نہیں ہوتا۔

ماگھ کا مہینہ تھا۔ الہ آباد میں کنبھ کا میلا تھا۔ ریل گاڑیوں میں جاتری روئی کی طرح بھر بھر کر الہ آباد پہنچائے جا رہے تھے۔ اسی اسی برس کے بڈھے جنہیں برسوں سے اٹھنا دوبھر تھا، لنگڑاتے، لاٹھیاں ٹیکتے منزلیں طے کر کر کے پریاگ راج کو جا رہے تھے۔ بڑے بڑے سادھو مہاتما جن کے درشنوں کی خواہش لوگوں کو ہمالیہ کی تاریک گھپاؤں میں کھینچ لے جاتی تھی، اس وقت گنگا جی کی پاک لہروں سے ملنے آئے ہوئے تھے۔ منشی سالگرام کا بھی جی للچایا۔ سبھاما سے بولے ''کل اشنان ہے''

سبھاما: ''سارا محلّہ سونا ہو گیا ہے، کوئی آدمی نظر نہیں آتا''

منشی: ''تم چلنے پر راضی نہیں ہوتیں ورنہ بڑا لطف آتا۔ ایسا میلہ تم نے کبھی نہ دیکھا ہوگا''

سباما: ''ایسے میلوں سے میرا جی گھبراتا ہے''

منشی: ''میرا جی نہیں چاہتا۔ جب سے سنا ہے کہ سوامی پرمانند جی آئے ہوئے ہیں۔ میرا تو دل ان کے درشن کے لیے بے قرار ہے''

سباما پہلے تو ان کے جانے پر راضی نہ ہوئی مگر جب دیکھا کہ یہ روکے نہیں رکیں گے تب مجبوراً مان گئی۔ اسی دن گیارہ بجے رات کو منشی جی پریاگ راج چلے۔ چلتے وقت پرتاپ کا بھوسہ لیا اور بیوی کو پیار سے گلے لگالیا۔ سباما نے اس وقت دیکھا کہ ان کی آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے ہیں۔ اس کا کلیجہ دھک سے رہ گیا۔ جیسے چیت کے مہینے میں کالی کالی گھٹاؤں کو دیکھ کر کسان کا کلیجہ کانپنے لگتا ہے، اسی طرح منشی جی کی آنکھوں میں آنسو دیکھ کر سباما لرز گئی۔ آنسو کی وہ بوندیں ویراگ اور تیاگ کا اتھاہ سمندر تھیں۔ دیکھنے میں وہ کیسے ننھے پانی کے قطرے تھے مگر کیسے گہرے! اور کیسے وسیع! ادھر منشی جی باہر نکلے اور سباما نے ایک ٹھنڈی سانس لی۔ کسی نے اس کے دل میں کہا کہ اب تجھے اپنے پتی کے درشن نہ ہوں گے۔ دو دن گزر گئے۔ تین دن گزرے۔ چوتھا دن آیا اور چلا گیا۔ یہاں تک کہ پورا ایک ہفتہ گزر گیا، اور منشی جی نہ لوٹے، تب تو سباما کو بے کلی ہونے لگی۔ تار دیئے۔ آدمی دوڑائے، مگر کچھ پتہ نہ چلا۔ دوسرا ہفتہ بھی دوا دش میں ختم ہو گیا اور منشی جی کی واپسی کی جو کچھ رہی سہی امیدیں تھیں خاک میں مل گئیں۔

منشی جی کا مفقود الخبر ہونا نہ صرف ان کے خاندان بلکہ سارے شہر کے لیے افسوسناک واقعہ تھا۔ بازاروں میں، دکانوں میں، نشست گاہوں میں غرض ہر چار طرف یہی مرکز گفتگو تھا۔ جو سنتا افسوس کرتا۔ کیا امیر کیا غریب یہ ماتم عام تھا۔ ان کی ذات سے چاروں طرف جو زندہ دلی پھیلی رہتی تھی۔ اب ایک ماتم چھایا ہوا تھا۔ جن گلیوں سے وہ بچوں کی فوج لے کر نکلتے تھے وہاں اب خاک اڑ رہی تھی۔ بچے بار بار ان کے پاس آنے کے لیے روتے اور ضد کرتے۔ ان بے چاروں کو کیا خبر تھی کہ اب

وہ محفل ویران ہوگئی۔ ان کی مائیں آنچل سے منہ ڈھانپ کر روتیں۔ جیسے ان کا کوئی عزیز مر گیا ہو۔

یوں تو منشی جی کے غائب ہونے کا رونا سب ہی رو رہے تھے۔ مگر سب سے گاڑھے آنسو آڑھتیوں اور سوداگروں کی آنکھوں سے نکلتے تھے جن کا ابھی حساب کتاب نہیں ہوا تھا۔ دس بارہ دن تو انہوں نے جوں توں کر کے صبر کیا۔ مگر آخر کب تک؟ ایک ایک کر کے حساب کی فردیں پیش ہونے لگیں۔ کبھی برہم بھوج میں دو سو روپیہ کا گھی آیا ہے اور قیمت نہیں دی گئی ہے۔ کہیں سے دو من میدہ آیا ہوا ہے۔ مندر بنواتے وقت ایک مہاجن سے بیس ہزار روپیہ قرض لیا گیا تھا، وہ ابھی جوں کا توں پڑا ہوا ہے۔ مطالبات کا تو یہ حال تھا اور اثاثہ کا یہ حال تھا کہ بجز ایک عالیشان عمارت اور اس کے لوازمات کے کوئی ایسی جائیداد نہ تھی جس سے کوئی کثیر رقم کھری ہو سکے۔ تدبیر یہ تھی کہ علاق نیلام پر چڑھایا جائے اور اس کے محاصل سے مطالبات ادا کیے جائیں۔

بے چاری سباما سر جھکائے بورے پر بیٹھی ہوئی تھی اور پرتاپ چند اپنے لکڑی کے گھوڑے پر سوار آنگن میں ٹخ ٹخ کر رہا تھا کہ پنڈت موٹے رام شاستری جو خاندان کے پروہت تھے، مسکراتے ہوئے اندر داخل ہوئے۔ انہیں خوش دیکھ کر مایوس سباما چونک کر اٹھ بیٹھی کہ شاید کوئی خوشخبری لائے ہیں۔ ان کے لیے آسن بچھایا اور پرامید نگاہوں سے دیکھنے لگے۔ پنڈت جی آسن پر بیٹھے اور سونگھنی سونگھتے ہوئے بولے۔ ''تم نے مہاجنوں کا حساب دیکھا؟''

سباما: (مایوسانہ لہجے میں) ''ہاں دیکھا تو''

موٹے رام: ''رقم بڑی گہری ہے۔ منشی جی نے آگا پیچھا کچھ نہ سوچا۔ اپنے یہاں کوئی حساب کتاب نہ رکھا۔''

''ہاں اب تو رقم گہری ہے نہیں تو اتنا روپیہ ایک ایک بھوج میں اٹھ گیا کیا؟''

موٹے رام: ''سب دن برابر نہیں جاتے''

سباما: ''اب تو جو ایشور کرے گا وہ ہوگا، میں کیا کر سکتی ہوں''

موٹے رام: ''ہاں ایشور کی اچھا تو مول ہی ہے۔ مگر تم نے بھی کچھ سوچا ہے؟''

سباما: ''ہاں علاقہ نیلام کر دوں گی''

موٹے رام: ''رام رام یہ کیا کہتی ہو علاقہ بک گیا تو پھر بات کیا رہ جائے گی''

سباما: ''اس کے سوا اب کوئی تدبیر نہیں ہے''

موٹے رام: ''بھلا علاقہ ہاتھ سے نکل گیا تو تم لوگوں کا گجر بسر کیسے ہوگا؟''

سباما: ''ہمارا ایشور مالک ہے، وہی بیڑا پار کرے گا''

موٹے رام: ''یہ تو بڑے افسوس کی بات ہے کہ ایسے اپکاری آدمی کے لڑکے بالے دکھ اٹھائیں''

سباما: ''ایشور کو یہی منظور ہے تو کسی کا کیا بس؟''

موٹے رام: ''بھلا میں ایک جگت بتاؤں کہ سانپ بھی مر جائے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے''

سباما: ''ہاں بتایئے آپ کا بڑا اپکار ہوگا''

موٹے رام: ''پہلے تو ایک درکھاس لکھوا کر کلکٹر صاحب کو دے دو کہ مالگجاری معاف کی جائے۔ باقی روپیہ کا بندوبست ہمارے اوپر چھوڑ دو، ہم جو چاہیں گے کریں گے، مگر علاقے پر آنچ نہ آنے پائے گی''

سباما: ''کچھ معلوم ہو تو آپ اتنا روپیہ کہاں سے لائیں گے؟''

موٹے رام: ''تمہارے لیے روپیہ کا کلیان، منشی کے نام پر بنا لکھا پڑھی کے پچاس ہزار روپیہ کا بندوبست ہو جانا کوئی بڑی بات نہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ روپیہ لکھا ہوا ہے تمہارے منہ سے ہاں نکلنے کی دیر ہے''

سباما: ''شہر کے رئیسوں نے جمع کیا ہوگا''

موٹے رام: ''ہاں بات کی بات میں روپیہ جمع ہو گیا۔ صاحب کا اشارہ بہت تھا''

سباما: (کچھ سوچ کر) ''معافی کی درخواست مجھ سے نہ لکھوائی جائے گی اور نہ اپنے پتی کے نام پر قرض لینا چاہتی ہوں، میں سب کا ایک ایک پیسہ علاقہ سے ادا کروں گی''

یہ کہہ کر سباما نے رکھائی کے ساتھ منہ پھیر لیا، اور اس کے زرد اور افسوسناک چہرے پر ہلکا سا غصہ دکھائی دیا۔ موٹے رام نے دیکھا بات بگڑا چاہتی ہے تو سنبھل کر بولے۔

''اچھی جیسی تمہاری مرضی، اس میں کوئی جبر دتی نہیں ہے۔ مدا ہم نے تم کو کسی طرح کا دکھ اٹھاتے دیکھا تو اس دن پرلے ہو جائے گا، بس اتنا سمجھ لو''

سباما: ''تو کیا آپ چاہتے ہیں کہ میں اپنے پتی کے نام پر دوسروں کے احسان کا بوجھ رکھوں۔ میں اسی گھر میں مروں گی، فاقے کرتے کرتے مر جاؤں گی، مگر کسی کا احسان نہ اٹھاؤں گی''

موٹے رام ''چھی چھی! تمہارے اوپر احسان کون کرتا ہے، کیسی بات منہ سے نکالتی ہو؟ کرج لینے میں کوئی سرم نہیں ہے۔ کون رئیس ہے جس پر لاکھ دو لاکھ کا کرج نہ ہو''

سباما: ''مجھے یقین نہیں آتا کہ اس قرض میں احسان شامل نہیں ہے''

موٹے رام: ''سباما! تمہاری بدھی کہاں گئی ہے، بھلا تم سب طرح کے دکھ اٹھا لو گی، مگر کیا تمہیں اس بالک پر ترس نہیں آتا''

موٹے رام کی یہ چوٹ کاری پڑی۔ سباما آب دیدہ ہو گئی اور بیٹے کی طرف پر حسرت نگاہوں سے دیکھا۔ اس بچے کے لیے کون کون سی تپسیا نہیں کی۔ کیا اب اس کی تقدیر میں دکھ اٹھانا لکھا ہے۔

جو پودا کل ہوا کے تیز جھونکوں سے بچایا جاتا تھا، جس پر کبھی آفتاب کی تیز کرنیں نہ

پڑنے پاتی تھیں، جو تر تازگی کے ہنڈولے میں جھول رہا تھا۔ کیا وہ آج اس جلتی ہوئی دھوپ اور اس آگ کی لپیٹ میں مرجھا جائے گا۔ سباما کئی منٹ تک اسی فکر میں بیٹھی رہی۔ موٹے رام دل میں خوش ہو رہے تھے کہ اب بازی مار لی۔ اتنے میں سباما نے سر اٹھایا اور بولی۔ ''جس کے باپ نے لاکھوں کو پلایا کھلایا وہ دوسروں کی آسریت نہیں بن سکتا۔ اگر آپ کا دھرم اس کی مدد کرے گا تو وہ خود دس کو کھلا کر کھائے گا (لڑکے کو بلاتے ہوئے) بیٹا ذرا ادھر یہاں آؤ۔ کل سے تمہاری مٹھائی بند، دودھ گھی سب بند ہو جائے گا، روؤ گے تو نہیں'' یہ کہہ کر اس نے بیٹے کو پیار سے گود میں بٹھایا اور اس کے گلابی رخساروں سے پسینہ پونچھ کر ایک بوسہ لیا۔

پرتاپ: ''کیا کہا کل سے مٹھائی بند ہو گی۔ کیوں، کیا حلوئی کی دوکان میں مٹھائی نہیں ہے؟''

سباما: ''مٹھائی تو ہے مگر اس کا روپیہ کون دے گا؟''

پرتاپ: ''ہم بڑے ہوں گے تو اس کو بہت روپیہ دیں گے۔ چل ٹخ ٹخ دیکھوں اماں کیسا تیز گھوڑا ہے'' سباما کی آنکھوں میں پھر آنسو اُمڈ آئے، افسوس! کیا اس حسن و نزاکت کے پتلے پر ابھی سے افلاس کی مصیبتیں آ جائیں گی۔ نہیں نہیں، میں خود سب بھگت لوں گی مگر اپنے پیارے بچے پر مصیبت کی پرچھائیں نہ آنے دوں گی۔ ماں تو یہ خیال کر رہی تھی اور پرتاپ اپنے منہ زور بد لگام اسپ چوبیں کو زیر کرنے میں ہمہ تن مصروف تھا۔ بچے تو ہوتے ہیں دل کے بادشاہ! الغرض موٹے رام نے بہت کچھ جال پھیلایا۔ اور بہت فصاحت و بلاغت صرف کی مگر سباما نے ایک دفعہ نہیں کر کے ہاں نہ کی۔ اس کی وضعداری کا تذکرہ جس نے سنا واہ واہ کی۔ لوگوں کے دل و دماغ میں اس کی عزت دوچند ہو گئی۔ اس نے وہی کیا جو ایسے سیر چشم اور دریا دل آدمی کی بیوی کے شایانِ شان تھا۔

اس کے پندرہویں دن علاقہ نیلام پر چڑھا۔ پچاس ہزار کی رقم وصول ہوئی، کل

مطالبے چکا دیئے گئے، گھر کا بے ضرورت سامان فروخت کر دیا گیا۔ مکان میں بھی سباما نے اندر سے اونچی اونچی دیواریں کھنچوا کے دو علیحدہ درجے کیے۔ ایک میں خود رہنے لگی اور دوسرا کرایہ پر اٹھا دیا۔

## 3

## نئے پڑوسیوں سے میل جول

منشی سنجیون لال جنھوں نے سباما کا مکان کرایہ پر لیا تھا، اعلیٰ درجہ کے روشن خیال آدمی تھے۔ پہلے ایک سرکارہ عہدہ پر ممتاز تھے۔ مگر اپنی آزاد طبیعت کے باعث افسروں کو خوش نہ رکھ سکے۔ یہاں تک کہ ان کی ناراضگی سے تنگ آ کر استعفیٰ دے دیا۔ دوران ملازمت تھوڑا سا سرمایہ فراہم کر لیا تھا، نوکری چھوڑتے ہی ٹھیکہ داری کی طرف رجوع کیا اور اپنی محنت و جانفشانی سے تھوڑے ہی عرصہ میں اچھی حالت بنا لی۔ اس وقت ان کی آمدنی چار پانچ سو کی اوسط سے کم نہ تھی۔ ایسی معاملہ فہم طبیعت پائی تھی کہ جس تعمیر میں ہاتھ لگاتے نفع کے سوا نقصان نہ ہوتا۔

منشی سنجیون لال کا کنبہ بہت بڑا نہ تھا۔ اولادیں تو ایشور نے کئی دیں مگر وہ سب بچپنے میں ہی داغ مفارقت دے گئیں تھیں۔ اب اس وقت ماں باپ کی آنکھوں کی پتلی صرف ایک لڑکی تھی۔ اس کا نام برج رانی تھا اور وہی والدین کی زندگی کا سہارا تھا۔

پرتاپ چند اور برج رانی میں پہلے ہی دن سے دوستی شروع ہو گئی۔ آدھ گھنٹے میں دونوں چڑیوں کی طرح چہکنے لگے۔ برجن نے اپنی گڑیاں، کھلونے اور باجے دکھائے اور پرتاپ نے اپنی کتابیں، قلم اور تصویریں پیش کیں۔ برجن کی ماں سوشیلا نے پرتاپ کو گود میں لے لیا اور خوب پیار کیا۔ اس دن سے وہ روز شام کو آتا۔ دونوں ہمجولی ساتھ ساتھ کھیلتے۔ ایسا معلوم ہوتا کہ دونوں بھائی بہن ہیں۔ سوشیلا دونوں بچوں کو گود میں اٹھا لیتی اور ان کو گھنٹوں پیار کرتی اور گھنٹوں ٹکٹکی لگائے دونوں

بچوں کو دیکھا کرتی۔ برجن بھی پرتاپ کے گھر کبھی کبھی جاتی۔ مصیبت کی ماری سباما اسے دیکھ کر اپنی مصیبت بھول جاتی۔ اسے چھاتی سے لگا لیتی اور اس کی بھولی بھالی باتیں سن کر اپنا غم غلط کرتی۔

ایک روز منشی سنجون لال باہر سے آئے تو کیا دیکھتے ہیں کہ پرتاپ اور برجن دونوں دفتر میں کرسیوں پر بیٹھے ہوئے ہیں۔ پرتاپ کوئی کتاب پڑھ رہا ہے اور برجن دھیان لگائے سن رہی ہے۔ دونوں نے جونہی منشی جی کو دیکھا اٹھ کھڑے ہوئے۔ برجن تو دوڑ کر باپ کی گود میں جا بیٹھی اور پرتاپ سر نیچا کر کے کھڑا ہو گیا۔ کیسا ذی شعور لڑکا تھا۔ سن ابھی آٹھ سال سے زیادہ کا نہ تھا مگر بشرے سے آنے والی عظمت جھلک رہی تھی۔ روشن اور مردانہ چہرہ، پاک و صاف ہاتھ پاؤں پتلے پتلے سرخ ہونٹ تیز چلتی ہوئی نگاہیں۔ کالے کالے بھونرے کی طرح بال اور اس پر صاف ستھرے کپڑے، منشی جی نے پرتاپ سے کہا "یہاں آؤ پرتاپ" پرتاپ آہستہ آہستہ کچھ ہچکچاتا کچھ لجاتا قریب آیا۔ منشی جی نے پدرانہ محبت سے گود میں بٹھا لیا اور پوچھا "تم ابھی ابھی کونسی کتاب پڑھ رہے تھے؟"

پرتاپ بولنے ہی کو تھا کہ برجن بول اٹھی "ابا بڑی اچھی کہانیاں تھیں، کیوں بابا کیا پہلے چڑیاں بھی ہماری طرح باتیں کرتی تھیں؟"

منشی جی مسکرا کر بولے "ہاں وہ خوب بولتی تھیں"

ابھی ان کے منہ سے پوری بات بھی نہ نکلنے پائی تھی کہ پرتاپ جس کا شرمیلا پن اب دور ہو چلا تھا۔ بول اٹھا "نہیں برجن تمہیں بہلاتے ہیں یہ کہانیاں بنائی ہوئی ہیں"

منشی جی اس کی بے باکانہ تردید پر خوب ہنسے۔

اب تو پرتاپ بلبل کی طرح چہکنے لگا۔ اسکول اتنا بڑا ہے کہ شہر بھر کے لوگ اس میں بیٹھ جائیں۔ دیواریں اتنی اونچی ہیں جیسے تاڑ۔ بلدیو پرشاد نے جو گیند میں ہٹ لگائی

تو وہ آسمان میں چلا گیا۔ بڑے ماسٹر کی میز پر ہری ہری بانات بچھی ہوئی ہے۔ اس پر پھولوں سے بھرے گلاس رکھے رہتے ہیں۔ گنگا جی کا پانی سفید ہے، ایسے زور سے بہتا ہے کہ پہاڑ بھی ہو تو بہہ جائے۔ وہاں ایک سادھو بابا ہیں۔ ریل دوڑتی ہے سن سن اور اس کا انجن بولتا رہتا ہے بھک بھک، انجن میں بھاپ ہوتی ہے، اسی کے زور سے انجن چلتا ہے۔ گاڑی کے ساتھ ساتھ درخت بھی دوڑتے ہیں۔ اسی طرح کی باتیں پرتاپ نے اپنی بھولی بھالی زبان میں بیان کیں۔ برجن تصویر کی طرح خاموش بیٹھی ہوئی سن رہی تھی۔ ریل پر وہ بھی دو تین بار سوائی ہوئی تھی، مگر اسے آج تک یہ نہ معلوم ہوا کہ اسے کس نے بنایا اور یہ کیوں کر چلتی ہے۔ دو تین بار اس نے اپنے گرو جی سے یہ سوال کیا تھا مگر انہوں نے یہی کہہ کر ٹال دیا تھا۔ بچہ ایشور کی مہما اپرم پار ہے۔ برجن نے بھی یہی سمجھ رکھا تھا کہ ایشور کی مہما کوئی بڑا بھاری اور طاقتور گھوڑا ہے جو اتنی گاڑیوں کو سن سن کھینچے جاتا ہے۔ جب پرتاپ خاموش ہوا تو برجن نے باپ کے گلے میں بانہیں ڈال کر کہا۔ ''بابا ہم بھی پرتاپ کی کتاب پڑھیں گے''

منشی: ''بیٹی تم تو سنسکرت پڑھتی ہو، یہ تو بھاشا ہے''

برجن: ''تو میں بھی بھاشا ہی پڑھوں گی، اس میں کیسی اچھی کہانیاں ہیں۔ میری کتاب میں تو ایک کہانی بھی نہیں، کیوں بابا پڑھنا کسے کہتے ہیں؟''

منشی جی بغلیں جھانکنے لگے۔ انہوں نے آج تک خود بھی غور نہیں کیا تھا کہ پڑھنا کیا چیز ہے، ابھی وہ سر ہی کھجلا رہے تھے کہ پرتاپ بول اٹھا ''مجھے پڑھتے دیکھا؟ اسی کو پڑھنا کہتے ہیں''

برجن: ''کیا میں نہیں پڑھتی، میرے پڑھنے کو پڑھنا نہیں کہتے ہیں؟''

برجن سدھانت کومدی پڑھ رہی تھی۔ پرتاپ نے کہا ''تم طوطے کی طرح رٹتی ہو''

کچھ عرصہ سے سباما نے گنجائش نہ دیکھ کر مہراجن، کہار اور دو مہریوں کو جواب دے دیا تھا۔ کیونکہ اب نہ تو ان کی ضرورت تھی اور نہ ان کا خرچ سنبھالے سنبھلتا تھا۔ صرف ایک بڑھیا مہری باقی رہ گئی تھی۔ اوپر کا کام کاج وہ کرتی اور کھانا سباما اپنے ہاتھ سے پکا لیتی۔ مگر بے چاری ایسی سخت محنت کی عادی نہ تھی۔ چند ہی دنوں میں اسے تھکن کے سبب سے رات کو حرارت رہنے لگی۔ رفتہ رفتہ یہ نوبت پہنچی کہ جب دیکھیے حرارت موجود، جسم پھنکا جاتا ہے۔ نہ کھانے کی طرف رغبت ہے، نہ پینے کی طرف۔ کسی کام میں جی نہیں لگتا۔ مگر وہ ہے کہ روز معمول کے موافق کام کیے جاتی ہے۔ دوا دارو کی بھی کوئی ضرورت نہیں اور نہ کسی سے اس کا ذکر کرتی ہے۔ جب تک پرتاپ گھر پر موجود رہتا ہے تب تک وہ چہرے کو ذرا بھی مدغم نہیں ہونے دیتی تھی۔ مگر جوں ہی وہ مدرسہ چلا جاتا تھا لحاف اوڑھ کر پڑی رہتی ہے اور دن بھر پڑے پڑے کراہا کرتی تھی۔

پرتاپ سمجھ دار لڑکا تھا۔ ماں کی حالت روز بروز خراب دیکھ دیکھ کرتاڑ گیا کہ یہ بیمار ہے۔ ایک دن اسکول سے لوٹا تو سیدھا اپنے گھر گیا۔ بیٹے کو دیکھتے ہی سباما نے اٹھ کر بیٹھنے کی کوشش کی۔ مگر مارے ضعف کے چکر آ گیا اور ہاتھ پاؤں اکڑ گئے۔ پرتاپ نے اسے سنبھالا اور اس کی طرف ملامت آمیز نگاہوں سے دیکھ کر بولا ''اماں تم آج کل بیمار ہو گیا؟ اتنی دبلی کیوں ہو گئی ہو؟ دیکھو تمہارا جسم کتنا گرم ہے کہ ہاتھ نہیں رکھا جاتا''

سباما نے ہنسنے کی کوشش کی۔ اپنی بیماری کا اظہار کر کے بیٹے کو کیسے تکلیف دے، ماں کا پاک اور بے غرض محبت کا انتہائی درجہ ہے۔ آواز کو ہلکا بنا کر بولی نہیں بیٹا بیمار تو نہیں ہوں آج ذرا حرارت ہو آئی تھی۔ شام تک بالکل اچھی ہو جاؤں گی۔ الماری میں حلوہ رکھا ہوا ہے نکال لو نہیں تم آ و بیٹھو میں ہی نکال دیتی ہو

پرتاپ: ''اماں تم مجھ سے بہانہ کرتی ہو، تم ضرور بیمار ہو، ایک دن میں کوئی اتنا دبلا

نہیں ہو جاتا''

سباما: (ہنس کر) ''کیا دیکھنے میں میں دبلی ہو گئی ہوں مجھے تو معلوم نہیں ہوتا''

پرتاپ: ''میں ڈاکٹر صاحب کے یہاں جاتا ہوں''

سباما: (پرتاپ کا ہاتھ پکڑ کر) ''تم کیا جانو وہ کہاں رہتے ہیں؟''

پرتاپ: ''پوچھتے پوچھتے چلا جاؤں گا''

سباما کچھ اور کہنا چاہتی تھی کہ اسے پھر چکر آیا اس کی آنکھیں پتھرا گئیں

پرتاپ اس کی یہ حالت دیکھ کر سہم گیا، اور کچھ تو نہ ہو سکا، دوڑا ہوا برجن کے دروازے پر آیا اور کھڑا ہو کر رونے لگا۔

ہر روز وہ اس وقت تک برجن کے گھر پہنچ جایا کرتا تھا۔ آج جو دیر ہوئی تو وہ گھبرائی ہوئی ادھر ادھر پھر رہی تھی۔ یکا یک جو دروازہ پر جھانکنے آئی تو پرتاپ کو دونوں ہاتھوں سے منہ چھپائے دیکھا۔ پہلے تو سمجھی کہ اس نے دل لگی سے منہ چھپا لیا ہے۔ مگر جب اس کے ہاتھ اٹھائے تو آنسو نظر آئے۔ چونک کر بولی ''کیوں روتے ہو؟ بتا دو''

پرتاپ نے کچھ جواب نہ دیا بلکہ اور سسکنے لگا

برجن: ''نہ بتاؤ گے، کیا چچی نے کچھ کہا ہے؟ کہ تم چپ نہیں ہوتے''

پرتاپ نے کہا ''نہیں برجن اماں بہت بیمار ہیں''

یہ سنتے ہی برج رانی دوڑی اور چشم زدن میں سباما کے سرہانے آ کھڑی ہوئی۔ دیکھا تو وہ بے حس و حرکت پڑی ہے۔ آنکھیں بند ہیں اور سانس زور زور سے چل رہی ہے، ہاتھ پکڑ کر جھنجھوڑنے لگی۔ ''چچی کیسا جی ہے، آنکھیں کھولو''

مگر چچی نے آنکھیں نہ کھولیں، تب اس نے طاق پر سے تیل اتارا اور سباما کے سر میں ڈال کر آہستہ آہستہ ملنے لگی۔ اس غریب کے سر میں مہینوں سے تیل پڑنے کی نوبت نہ آئی تھی۔ ٹھنڈی پہنچی تو آنکھیں کھل گئیں۔

برجن: ''چچی کیا جی ہے؟ کہیں درد تو نہیں؟''

سباما: ''نہیں بیٹی درد کہیں نہیں ہے، اب میں بالکل اچھی ہوں، بھیا کہاں ہے؟''

برجن: ''وہ تو میرے گھر ہیں بہت رو رہے تھے''

سباما: ''تم جاؤ اس کے ساتھ کھیلو، اب میں بالکل اچھی ہوں''

برجن: ''میں ابھی نہ جاؤں گی، جب تم اچھی ہو جاؤ گی تب جاؤں گی؟''

ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ سوشیلا بھی داخل ہوئی۔ اسے سباما سے ملنے کا تو بہت دنوں سے اشتیاق تھا مگر موقع نہ ملتا تھا۔ اس وقت عیادت کے بہانے سے آ پہنچی۔ برجن نے اپنی ماں کو دیکھا تو اچھل پڑی اور تالی بجا بجا کر کہنے لگی ''اماں آئیں، اماں آئیں''

دونوں عورتوں میں شکوہ شکایت ہونے لگی۔ باتوں باتوں میں چراغ جل گیا۔ کسی کو خیال بھی نہ گزرا کہ پرتاپ کہاں ہے۔ کچھ دیر تو وہ دروازے پر کھڑا روتا رہا۔ پھر یکا یک آنکھیں پونچھ کر ڈاکٹر کے مکان کی طرف لپکا۔ ڈاکٹر منشی سالگرام کے دوستوں میں سے تھے۔ اور جب کبھی ضرورت ہوتی وہی بلائے جاتے۔ پرتاپ کو صرف اتنا معلوم تھا کہ وہ برنا ندی کے کنارے لال بنگلے میں رہتے ہیں۔ اسے اب تک اپنے محلے سے باہر نکلنے کا کبھی اتفاق نہ ہوا تھا۔ مگر اس وقت فرزندانہ جوش کی بے قراری میں اسے ان رکاوٹوں کا مطلق دھیان نہ آیا۔ گھر سے نکل کر بازار میں آیا اور ایک یکہ والے سے بولا لال بنگلے چلو گے؟ لال بنگلہ مشہور جگہ تھی۔ یکہ والا تیار ہو گیا اور آٹھ بجتے ہی ڈاکٹر صاحب کی فٹن سباما کے دروازے پر آ پہنچی۔ یہاں اس وقت چاروں طرف اس کی تلاش ہو رہی تھی۔ کہ دفعتاً وہ متانت کے ساتھ قدم بڑھاتا ہوا اندر آ گیا اور بولا پردہ کرو ڈاکٹر صاحب آتے ہیں۔

سباما اور سوشیلا دونوں چونک پڑیں۔ سمجھ گئیں کہ ڈاکٹر صاحب کو بلانے چلا گیا تھا۔ سباما نے فرط محبت سے اسے گود میں بٹھالیا، اور آنکھوں میں آنسو بھر کر پوچھنے لگی ''کیا اکیلے چلے گئے تھے۔ تمہیں راستہ کیسے معلوم ہوا۔ ڈر نہیں لگا؟ ہم سے بتلایا بھی نہیں

یونہی چلے گئے۔ تم کھو جاتے تو میں کیا کرتی۔ ایسا لعل کہاں پاتی؟'' یہ کہہ کر اس نے بیٹے کو بار بار چوما۔ پرتاپ ایسا خوش تھا گویا امتحان میں پاس ہو گیا۔ ذرا دیر میں پردہ ہوا اور ڈاکٹر صاحب آئے۔ سباما کی نبض دیکھی اسے تشفی دی۔ پرتاپ کو گود میں بٹھا کر باتیں کرتے رہے۔ دوا ساتھ لیتے آئے تھے۔ اسے پلانے کی تاکید کر کے نو بجے اپنے بنگلے کو واپس چلے گئے۔ مگر چونکہ بخار پرانا تھا، اس لیے پورے پورے مہینے بھر سباما کو کڑوی کڑوی دوائیں پینی پڑیں۔ ڈاکٹر صاحب دونوں وقت آتے اور ایسی توجہ سے اور شفقت سے پیش آتے گویا سباما ان کی بہن ہے۔

ایک دفعہ ڈرتے ڈرتے سباما نے فیس کے روپے ایک طشتری میں رکھ کر پیش کیے۔ مگر ڈاکٹر صاحب نے انہیں ہاتھ تک نہیں لگایا۔ صرف اتنا کہا ''اسے میری طرف سے پرتاپ کو دے دیجیے۔ وہ پاؤں پاؤں مدرسے جاتا ہے۔ پیر گاڑی مول لے لے گا''

برجن اور اس کی ماں دونوں آٹھوں پہر اس کی تیمارداری کے لیے حاضر رہتیں۔ ماں چاہے تساہل بھی کر جائے مگر برجن وہاں سے ایک دم کو بھی نہ ہٹتی۔ دو پلاتی، پانی دیتی جب سباما کی طبیعت ہلکی ہوتی تو اس سے بھولی بھالی باتیں کر کے اس کا دل بہلاتی۔ کھیلنا کودنا سب چھوٹ گیا۔ جب سباما بہت اصرار کرتی تو ذرا دیر کے لیے پرتاپ کے ساتھ باغیچے میں کھیلنے چلی جاتی۔ چراغ جلتے ہی پھر آ بیٹھتی اور جب تک مارے نیند کے آنکھیں جھک جھک نہ پڑتیں وہاں سے اٹھنے کا نام نہ لیتی۔ بلکہ اکثر وہیں سو جاتی۔ رات کو آدمی گود میں اٹھا کر گھر لے جاتے۔ نا معلوم اسے ایسی کیا دھن سوار تھی۔

ایک دن برج رانی سباما کے سرہانے بیٹھی پنکھا جھل رہی تھی۔ نہ جانے کس خیال میں غرق تھی کہ آنکھیں دیوار کی طرف لگی ہوئی تھیں اور جس طرح درختوں پر چاندنی لہراتی ہے اسی طرح ہلکی ہلکی مسکراہٹ اس کے لبوں پر مسکرا رہی تھی اسے مطلق خبر نہ

ہوئی کہ چچی میری طرف تاک رہی ہیں۔ دفعتاً اس کے ہاتھ سے پنکھیا چھوٹ پڑی۔ جوں ہی وہ اسے اٹھانے کے لیے جھکی کہ سباما نے اسے پیار سے گلے لگا لیا اور چمکار کر پوچھا ''برجن سچ بتلاؤ تم ابھی کیا سوچ رہی تھیں؟''

برجن نے سر جھکا لیا اور کچھ شرما کر بولی ''کچھ نہیں تمہیں نہ بتلاؤں گی''

سباما: (چمکار کر) ''میری اچھی برجن بتا دے کیا سوچتی تھی؟''

برجن: (لجاتے ہوئے) ''سوچتی تھی کہ جاؤ ہنسو مت نہ بتلاؤں گی''

سباما: ''اچھا نہ ہنسوں گی بتاؤ۔ لے یہی تو اب اچھا نہیں لگتا، پھر میں آنکھیں بند کر لوں گی''

برجن: ''کسی کو کہو گی تو نہیں؟''

سباما: ''نہیں کسی سے نہ کہوں گی''

برجن: ''سوچتی تھی کہ جب پرتاپ سے میرا بیاہ ہو جائے گا تو خوب مزے سے رہوں گی''

سباما نے اسے سینے سے چمٹا اور بولی ''پیاری وہ تو تیرا بھائی ہے''

برجن: ''ہاں بھائی ہے، میں جان گئی ہوں، تم مجھے بہو نہ بناؤ گی''

سباما: ''آج للو کو آنے دو، اس سے پوچھوں گی، دیکھوں کیا کہتا ہے''

برجن: ''نہیں نہیں ان کو نہ کہنا، میں تمہارے پاؤں پڑتی ہوں''

سباما: ''میں تو کہہ دوں گی''

برجن: ''تمہیں ہماری قسم ان سے نہ کہنا''

## 5

## شریفانہ زندگی کے نظارے

دن گزرتے گئے۔ دو سال گزر گئے۔ پنڈت موٹے رام روز علی الصبح آتے اور سدھانت کومدی پڑھاتے۔ حالانکہ اب ان کا آنا محض رسماً تھا، کیونکہ اس کتاب

کے پڑھنے میں برجن کا دل بالکل نہ لگتا تھا۔ایک روز انجینئر کے دفتر سے آئے۔ کمرے میں بیٹھے، نوکر جوتے کا فیتہ کھول رہے تھے کہ ردھیا مسکراتی ہوئی گھر سے نکلی۔اوران کے ہاتھ میں ایک سربمہر لفافہ رکھ دیا اور منہ پھیر کر ہنسنے لگی۔سرنامہ پر لکھا ہوا تھا۔''بخدمت جناب بابا صاحب برسد''

منشی: ''ارے تو کس کا خط لے آئی ہے، یہ میرا نہیں ہے''

مہری: ''سرکار کا ہی تو ہے۔کھولیں تو آپ''

منشی: ''کس نے دیا کوئی آدمی باہر سے آیا تھا''

مہری: ''آپ کھولیں گے تو پتہ لگ جائے گا''

منشی جی نے حیرت میں آ کر لفافہ کھولا، تو یہ عبارت لکھی ہوئی تھی۔

''بابو کو برجن کا پرنام اور پالاگن پہنچے۔یہاں آپ کی کرپا سے کشل منگل ہے اور آپ کا کشل منگل شری وشوا ناتھ جی سے بدا منایا کرتی ہوں۔میں نے پرتاپ سے بھاشا سیکھ لی۔وہ اسکول سے آ کر شام کو مجھے پڑھاتے ہیں۔آپ ہمارے لیے اچھی اچھی کتابیں لائیے، کیونکہ پڑھنا ہی زندگی کا سکھ ہے اور ودیا انمول چیز ہے۔وید پران میں اس کا مہاتم لکھا ہوا ہے۔آدمی کو چاہیے کہ ودھیا دھن دل و جان سے جمع کرے۔ودیا سے سب دکھ دور ہو جاتے ہیں۔میں نے کل بیتال پچیسی کی کہانی سنائی، تو انہوں مجھے بہت خوبصورت گڑیا انعام دی ہے۔بہت اچھی ہے، میں اس کا بیاہ کروں گی، تب آپ سے روپیہ لوں گی، میں اب پنڈت جی سے نہ پڑھوں گی۔ کیونکہ اماں نہیں جانتی کہ میں بھاشا پڑھتی ہوں''

آپ کی پیاری

''برجن''

القاب دیکھتے ہی منشی جی کے کلیجے میں گدگدی محسوس ہونے لگی۔پھر تو ایک ہی نظر میں سارا خط پڑھ ڈالا، مارے خوشی کے ننگے پاؤں ہنستے ہوئے اندر دوڑ پڑے۔

پرتاپ کو گود میں اٹھالیا اور دونوں بچوں کا ہاتھ پکڑے ہوئے سوشیلا کے پاس گئے اور خط دکھا کر کہا ''بوجھو خط کس کا ہے؟''

سوشیلا: ''لاؤ ہاتھ میں دو، دیکھوں''

منشی جی: ''نہیں وہیں سے بیٹھے بیٹھے بتاؤ جلدی''

سوشیلا: ''بوجھ جاؤں تو کیا دو گے؟''

منشی جی: ''پچاس روپے دودھ کے دھوئے ہوئے''

سوشیلا: ''پہلے روپیہ نکال کر رکھ دو، نہیں تو مکر جاؤ گے''

منشی جی: ''مکرنے والے کو کچھ کہتا ہوں، ابھی روپیہ لو، ایسا کوئی ٹٹ پونجیا سمجھ لیا ہے؟''

یہ کہہ کر دس روپیہ کا ایک نوٹ جیب سے نکال کر دکھایا۔

سوشیلا'' کتنے کا نوٹ ہے؟''

منشی جی: ''پچاس روپیہ کا، ہاتھ میں لے کر دیکھو''

سوشیلا: ''لے لوں گی، کہے دیتی ہوں''

منشی جی: ''ہاں ہاں لے لینا، پہلے بتاؤ تو سہی''

سوشیلا: ''للو کا ہے، لایئے نوٹ، اب میں نہ مانوں گی''

یہ کہہ کر وہ اٹھی اور منشی جی کا ہاتھ پکڑ لیا

منشی جی: ''ایسی کیا رہزنی ہے، نوٹ چھینے لیتی ہو''

سوشیلا: ''زبان نہیں دی تھی کہ ابھی سے مکرنے لگے''

منشی جی: ''تم نے بوجھا بھی؟ صاف دھوکا کھا گئیں''

سوشیلا: ''بہانہ کرتے ہو چلو چلو، کیا نوٹ ہضم کرنے کی نیت ہے؟''

''کیوں للو یہ خط تمہارا ہی ہے نہ؟''

پرتاپ نے نیچی نگاہوں سے منشی کی طرف دیکھا اور آہستہ سے بولا ''میں نے

کہاں لکھا؟''

منشی جی: ''شرماؤ، شرماؤ''

سوشیلا: ''جھوٹ بولتا ہے، اسی کا خط ہے، تم لوگ آپس میں گھ کر آتے ہو''

پرتاپ: ''میرا خط نہیں ہے، سچ برجن نے لکھا ہے''

سوشیلا کے منہ سے بے اختیار نکلا ''برجن کا'' اور اس نے دوڑ کر شوہر کے ہاتھ سے خط چھینا اور بھونچک ہو کر اسے دیکھنے لگی۔ مگر اب بھی یقین نہ آیا۔ برجن سے پوچھا ''کیوں بیٹی یہ تمہارا لکھا ہے'' برجن نے سر جھکا کر کہا ''ہاں'' یہ سنتے ہی ماں نے اسے گلے سے لگا لیا۔ اب آج سے برجن کا یہ حال ہو گیا کہ جب دیکھیے برجن قلمدان لیے بیٹھی ہے اور کاغذ سیاہ کر رہی ہے۔ گھر کے کام دھندے سے اسے پہلے ہی کچھ سروکار نہ تھا۔ لکھنا آنا سونے پر سہاگہ ہو گیا۔ ماں اس کی مصروفیات دیکھ دیکھ کر خوش ہوتی۔ باپ پھولا نہ سماتا تھا۔ نت نئی کتابیں لاتا کہ برجن پڑھ کر ہوشیار ہو جائے گی تو پڑھے گی۔ اگر وہ کبھی اپنا پیر آپ دھو لیتی یا کھانا کھا کر آپ ہی ہاتھ دھونے لگتی تو ماں مہریوں پر برس پڑتی ''آنکھیں پھوٹ گئیں ہیں، چربی چھا گئی ہے۔ وہ اپنے ہاتھ سے پانی انڈیل رہی ہے اور تم کھڑی تاکتی ہو''

اسی طرح دن گزرتے گئے۔ برجن کا بارہواں سال پورا ہو گیا۔ مگر ابھی تک اسے چاول ابالنے کا شعور نہیں تھا۔ چولہے کے سامنے بیٹھنے کا کبھی اتفاق ہی نہیں ہوا۔ سباما نے ایک دن اس کی ماں سے کہا

''بہن برجن سیانی ہوئی، کیا کچھ ڈھنگ نہ سکھاؤ گی؟''

سوشیلا: ''جی تو چاہتا ہے کہ لگا لگاؤں مگر کچھ سوچ کر رہ جاتی ہوں''

سباما: ''کیا سوچ کر رہ جاتی ہو؟''

سوشیلا: ''کچھ نہیں آلکس آ جاتا ہے''

سباما: ''تو یہ کام میرے سپرد کرو، کھانا پکانا عورتوں کے لیے سب سے ضروری بات

ہے''

سوشیلا: ''ابھی چولہے کے آگے اس سے بیٹھا نہ جائے گا''

سباما: ''کام کرنے ہی سے آتا ہے''

سوشیلا: ''(جھینپتے ہوئے) پھول سے گال کملا کر رہ جائیں گے''

دوسرے دن سے برجن کھانا پکانے لگی۔ پہلے دن پانچ دن اسے چولہے کے سامنے بیٹھنے میں سخت تکلیف ہوئی۔ آگ نہ جلتی۔ پھونکنے لگتی تو آنکھوں سے پانی بہتا، اور بوٹی کی طرح لال ہو جاتیں۔ چنگاریوں سے کئی ریشمی ساڑھیاں تیاناس ہوگئیں۔ ہاتھوں میں چھالے پڑ گئے۔ مگر رفتہ رفتہ یہ سب مصیبتیں رفع ہوگئیں۔ سباما ایسی نیک مزاج عورت تھی کہ کبھی ناراض نہ ہوتی۔ ہمیشہ چمکار کر اسے کام میں لگائے رکھتی۔

ابھی برجن کو کھانا پکارتے دو ماہ سے زیادہ نہ گزرے ہوں گے کہ ایک دن اس نے پرتاپ سے کہا۔ ''للو مجھے کھانا پکانا آ گیا ہے''

پرتاپ: ''سچ''

برجن: ''کل چچی نے میرا کھانا کھایا تھا۔ بہت خوش ہوئیں''

پرتاپ: ''تو بھئی ایک میری بھی دعوت کردو''

برجن: (خوش ہوکر) ''اچھا کل''

دوسرے دن نو بجے برجن نے پرتاپ کو کھانے کے لیے بلایا۔ اس نے جا کر دیکھا تو چوکا لگا ہوا ہے۔ تازی مٹی کی سوندھی سوندھی خوشبو آ رہی ہے، آسن صفائی سے بچھا ہوا ہے۔ ایک تھالی میں چاول اور چپاتیاں ہیں۔ دال اور ترکاریاں الگ الگ کٹوروں میں رکھی ہوئی ہیں اور لوٹا اور گلاس پانی سے بھرا ہوا موجود ہے۔ یہ صفائی اور سلیقہ دیکھ کر پرتاپ سیدھا دوڑتا ہوا منشی سنجیون لال کے پاس گیا۔ اور انہیں لا کر چوکے کے سامنے کھڑا کر دیا۔ چٹ کپڑے اتار کر منشی جی فرط حیرت کے ساتھ ہاتھ

پیر دھو کر پرتاپ کے ساتھ جا بیٹھے۔ بے چاری برجن کو کیا معلوم تھا کہ حضرت بھی بن بلائے مہمان ہو جائیں گے۔ اس نے صرف پرتاپ کے لیے کھانا بنایا تھا۔ اس وقت بہت شرمائی اور نیچی نگاہوں سے ماں کی طرف دیکھنے لگی۔ سوشیلا تاڑ گئی، مسکرا کر منشی جی سے بولی ''تمہارے لیے کھانا تیار ہے۔ لڑکے کے بیچ میں کیا آ کے کود پڑے''

برج رانی نے شرماتے ہوئے دو تھالیوں میں تھوڑا تھوڑا کھانا پروسا

منشی جی: ''برجن نے چپاتیاں خوب بنائی ہیں۔ نرم، سفید اور میٹھی''

پرتاپ: ''چاول دیکھیے بکھیر دو اور چن لو''

منشی جی: ''میں نے ایسی چپاتیاں کبھی نہیں کھائیں، سالن بہت لذیذ ہے''

پرتاپ: ''برجن چچا کو شوربے دار آلو دو''

یہ کہہ کر وہ ہنسنے لگا، برجن نے لجا کر سر نیچا کر لیا، بٹلی خشک ہو رہی تھی

سوشیلا: (شوہر سے) ''اب اٹھو گے بھی؟ ساری رسوئی چٹ کر گئے اور ابھی اڑے بیٹھے ہو''

منشی جی: ''کیا تمہاری رال ٹپک رہی ہے؟''

آخر دونوں آدمی رسوئی کا صفایا کر کے اٹھے۔ منشی جی نے اسی وقت ایک اشرفی نکال کر برجن کو انعام دی۔

## 6

## ڈپٹی شیاما چرن

ڈپٹی شیاما چرن کا رعب سارے شہر پر طاری تھا۔ شہر میں کوئی ایسا حاکم نہ تھا جس کی لوگ اتنی عزت کرتے ہوں۔ اس کا باعث کچھ تو یہ تھا کہ وہ مزاج کے بہت خلیق اور حلیم تھے اور کچھ یہ کہ رشوت سے انہیں قطعی احتراز تھا۔ منصفانہ نگاہ ایسے باریک تھی کہ دس بارہ سال کے عرصے میں مشکل سے ان کے دو چار فیصلوں کی اپیل ہوئی ہو

گی۔ انگریزی کا ایک حرف نہ جانتے تھے۔ مگر اچھے اچھے بیرسٹروں اور وکیلوں کو بھی ان کی قانونی دستگاہ اور نکتہ رسی پر حیرت ہوتی تھی۔ مزاج میں آزادپسندی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ مکان اور کچہری کے سوا کسی نے انہیں اور کہیں آتے جاتے نہیں دیکھا۔ منشی سالگرام جب تک زندہ رہے یا یوں کہو کہ موجود تھے تو کبھی کبھی ان کے یہاں تفریحاً چلے جاتے تھے۔ جب سے وہ لاپتہ ہوئے ڈپٹی صاحب نے گھر چھوڑ کر ملنے کی قسم کھالی۔ کئی برس ہوئے ایک بار کلکٹر صاحب کے سلام کو حاضر ہوئے۔ خانساماں نے کہا صاحب غسل کر رہے ہیں۔ دو گھنٹے تک برآمدے میں ایک مونڈھے پر بیٹھے انتظار کرتے رہے۔ اس کے بعد صاحب بہادر ہاتھ میں ایک ٹینس بیٹ لیے نکلے اور معذرت کے طور پر کہا ''بابو صاحب ہم کو بہت افسوس ہے، کہ آپ کو راہ دیکھنا پڑا۔ ہمیں آج فرصت نہیں ہے۔ کلب گھر جانا ہے، آپ پھر کبھی آویں'' یہ سن کر انہوں نے صاحب بہادر کو فرشی سلام کیا اور اتنی سی بات پر پھر کسی انگریز کی ملاقات کو نہ گئے۔

بابو شیاما چرن اگرچہ کسی معنی میں حریص شہرت نہ تھے۔ مگر اپنے نام نیک کو بدنامی کی ہوا سے بچاتے رہتے تھے۔ خاندانی اعزاز اور وجاہت پر بھی انہیں کسی قدر ناز تھا۔ اپنی وضع کے وہ بڑے رنگین مزاج آدمی تھے۔ ان کی باتیں ظرافت سے بھری ہوتی تھیں۔ شام کے وقت جب وہ چند منتخب احباب کے ساتھ صحن میں بیٹھتے تو ان کے قہقہہ کی آواز باغیچے سے سنائی دیتی تھی۔ نوکروں چاکروں سے بہت بے تکلفی کا برتاؤ رکھتے۔ یہاں تک کہ ان کے ساتھ الاؤ کے گرد بیٹھنے سے عار نہ تھا۔ مگر ان کا رعب کچھ ایسا چھایا ہوا تھا کہ کسی کو ان کی کمزوریوں سے بے جا فائدہ اٹھانے کی جرأت نہ ہو سکتی تھی۔ وضع قطع سادہ رکھتے۔ کوٹ پتلون سے انہیں نفرت تھی۔ بٹن دار اونچی اچکن اس پر ایک ریشمی کام کی عبا، سیاہ شملہ، ڈھیلا پاجامہ اور دلی کی ساخت کا نوکدار جوتا ان کی خاص وضع تھی۔ ان کے دوہرے بدن سرخ و سفید چہرہ اور درمیانہ قد پر

جس قدر یہ لباس زیب دیتا تھا، اتنا کوٹ پتلون سے ممکن نہ تھا۔

مگر ڈپٹی شیاماں چرن کا رعب چاہے سارے شہر میں چھایا ہوا ہو خود اپنے گھر کی چہار دیواری میں ان کی ایک نہ چلتی تھی۔ یہاں مسز شیاما چرن کی عملداری تھی۔ اور وہ اپنے ممالک محروسہ میں مطلق العنانی کے ساتھ راج کرتی تھیں۔ نوکروں کا تقرر، ان کی برخاستگی، ان کی سزا، خانگی ضروریات، لین دین، غرض ان کل امور میں انہیں سیاہ و سفید کا اختیار تھا۔ کئی برس گزرے ڈپٹی صاحب نے پریم وتی کی مرضی کے خلاف ایک مہراجن نوکر رکھ لی۔ مہراجن ذرا رنگیلی تھی۔ پریم وتی اپنے شوہر کی اس مداخلت بے جا پر ایسی برہم ہوئی کہ ہفتوں تک کوپ بھون میں بیٹھی رہی۔ آخر زچ ہو کر ڈپٹی صاحب نے مہراجن کو رخصت کر دیا۔ تب سے انہیں پھر خانگی معاملات میں رخنہ ڈالنے کی جرأت نہ ہوئی۔ حالانکہ بے چارے بہت متقی اور پاک نفس آدمی تھے۔ اور اب سن بھی چالیس سے متجاوز ہو گیا تھا مگر پریم وتی کے دل میں ابھی تک ان کی جانب سے بدگمانی تھی۔ اس کا مزاج خلقتاً تحکمانہ واقع ہوا تھا۔ اس کے ساتھ ہی اسے جھوٹی شیخی اور بڑے بول سے سخت نفرت تھی۔ جب کبھی وہ شہر میں کسی کے یہاں تقریبوں میں شریک ہونے کے لیے جاتی تو گویا یہ مسلمہ بات تھی کہ وہاں بدمزگی ضرور پیدا ہو گی۔ عورتوں کو بڑھ بڑھ کر باتیں بناتے وقت دیکھ کر اس سے ضبط نہ ہوتا اور برس پڑتی۔ امر حق کے اظہار سے وہ کبھی نہ چوکتی۔ چاہے اس کی پاداش میں اسے تو تو میں میں بھی کیوں نہ کرنا پڑے۔ طعنوں کے تیر چھونے میں تو اسے خاص ملکہ تھا۔

منشی جی کے دو بیٹے اور ایک بیٹی تھی۔ بڑا لڑکا رادھا چرن رڑکی کالج میں پچھلے سال ڈگری حاصل کر چکا تھا۔ اس کی شادی فتح پور سیکری کے ایک متمول گھرانے میں ہو گئی تھی۔ چھوٹا لڑکا کملا چرن ابھی تک بن بیاہا تھا۔ پریم وتی نے بچپن ہی سے لاڈ پیار کر کے اسے ایسا بے باک اور بدذوق بنا دیا تھا کہ اس کی طبیعت پڑھنے لکھنے کی

طرف ذرا بھی مائل نہ ہوتی۔ پندرہ برس کا ہو چکا تھا مگر ابھی تک سیدھا سا خط لکھنے کی بھی تمیز نہ تھی۔ میاں جی کئی بیٹھے مگر اس نے مہینہ بھر کے اندر نکال کر دم لیا۔ مدرسے میں نام بھی لکھایا گیا۔ مگر وہاں جاتے ہی اسے بخار چڑھ جاتا۔ دردسر شروع ہو جاتا۔ اس لیے وہاں سے بھی اٹھا لیا تب ایک ماسٹر صاحب اتالیقی پر مامور ہوئے۔ مگر ان کی تین مہینے کی دوران ملازمت میں کملا چرن نے مشکل سے تین سبق پڑھے ہوں گے۔ آخر ماسٹر صاحب بھی رخصت ہوئے۔ تب ڈپٹی صاحب نے خود پڑھانے کی ٹھانی مگر ایک ہی ہفتہ میں انہیں کئی بار کملا چرن کا سر ہلانے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ گواہوں کے بیانات اور وکلا کی جرحوں کی تہہ تک پہنچنا اتنا مشکل نہیں تھا جتنا کسی بدشوق لڑکے کے دل میں تعلیم کی رغبت پیدا کرنا۔ پریم وتی نے اس مار دوھاڑ پر ایسی داد فریاد مچائی کہ آخر ڈپٹی صاحب نے بھی جھلا کر چھوڑ دیا۔ کملا کچھ ایسا قبول صورت، ایسا نازک بدن اور شیریں زبان تھا کہ ماں اسے سب لڑکوں سے زیادہ چاہتی۔ اس کی نازبرداریوں نے کملا کو کنکوے بازی، کبوتر بازی اور اسی قبیل کے دوسرے مشاغل کا دلدادہ بنا دیا۔ صبح ہوئی اور کبوتر اڑائے جانے لگے۔ بٹیروں کے جوڑ چھوٹنے لگے شام ہوئی اور کنکوے کے لمبے لمبے پیچ ہونے لگے۔ کچھ دنوں سے جوئے کا چسکا بھی پڑ چلا تھا۔ آئینہ، کنگھی اور عطر تیل میں تو گویا اس کی جان بستی تھی۔ سن ابھی کچھ نہ تھا مگر شہدوں کے فیض صحبت سے نظر بازی میں شہرہ آفاق تھے۔

پریم وتی ایک دن سہاما سے ملنے گئی۔ وہاں اس نے برج رانی کو دیکھا اور اسی دن سے اس کا دل للچایا ہوا تھا کہ اگر یہ بہو بن کر میرے گھر میں آئے تو گھر کے بھاگ جاگ اٹھیں۔ ایک رازداں عورت کے ذریعہ سے سوشیلا پر اپنا عندیہ ظاہر کیا۔ برجن کو تیرہواں سال شروع ہو چکا تھا۔ اور میاں بیوی میں شادی کے متعلق صلاح و مشورہ ہو رہا تھا۔ پریم وتی کا عندیہ پا کر دونوں پھولے نہ سمائے۔ ایک تو جان پہچان

کا آدمی پھر عالی خاندان، لڑکا ذہین اور تعلیم یافتہ اور موروثی جائیداد کثیر، اگر ان سے ناتا ہو جائے تو کیا پوچھنا، چٹ پٹ باقاعدہ طور پر پیغام کہلا بھیجا۔ اس طرح اتفاقات نے اس زہریلے درخت کا بیج بو دیا جس نے تین ہی برس میں خاندان تباہ کر دیا۔ مستقبل ہماری نگاہوں سے کیسا پوشیدہ رہتا ہے۔ جوں ہی پیغام پریم وتی پھولی نہ سمائی۔ ساس نند اور بہو میں باتیں ہونے لگیں۔

بہو: (چندرا) ''کیوں اماں کیا آپ اسی سال بیاہ کریں گی؟''

پریم وتی: ''اور کیا تمہارے لالہ جی کے ماننے کی دیر ہے''

بہو: ''کچھ تلک جہیز بھی بنایا''

پریم وتی: ''تلک جہیز ایسی لڑکیوں کے لیے نہیں بنایا جاتا۔ جب ترازو میں پاسنگ اور لڑکی لڑکے کے برابر نہ ٹھہرے تب جہیز کا پاسنگ بنا کر اسے برابر کر دیتے ہیں۔ ہماری برج رانی کملا سے بہت بھاری ہے''

سیوتی: ''کچھ دنوں گھر میں خوب چہل پہل رہے گی۔ بھابی گیت گائیں گی۔ میں ڈھولک بجاؤں گی، کیوں بھابی؟''

چندرا: ''مجھے ناچنا گانا نہیں آتا''

چندرا کی آواز بھاری تھی۔ جب گاتی تو راگ میں بےسراپن آ جاتا۔ اس لیے اسے گانے سے چڑ تھی۔

سیووتی: ''تم آپ ہی کہو، تمہارے گانے کی سنسار میں دھوم ہے؟''

چندرا جل گئی۔ تیکھی ہو کر بولی ''جسے ناچ گا کر دوسروں کو لبھانا ہو وہ ناچنا گانا سیکھے''

سیوتی: ''تم ذرا سی دل لگی میں ناراض ہو جاتی ہو، ذرا وہی گیت گاؤ'' تم تو شیام بڑے بےکھبر ہو اس وقت سننے کو بہت جی چاہتا ہے۔ مہینوں سے تمہارا گانا نہیں سنا

چندرا: ''تمہی گاؤ، تمہارا گلا کوئلوں کا سا ہے''

سیوتی: ''لے اب تمہاری یہی شرارت اچھی نہیں لگتی، میری بھابی ذرا گاؤ''

چندرا: ''میں اس وقت ہرگز نہ گاؤں گی، کیا مجھے ڈومنی مقرر کیا ہے؟''

سیوتی: ''میں تو بنا گیت سنے آج تمہارا پیچھا نہ چھوڑوں گی''

سیوتی کی آواز نہایت دلکش اور سریلی تھی۔ خدو خال بھی دلفریب، چمپئی رنگ، رسیلی آنکھیں پیازی رنگ کی ساڑھی اس پر خوب کھل رہی تھی۔ آپ ہی آپ گانے لگی۔

تم تو شیام بڑے بے کھبر ہو      تم تو شیام

آپ تو شیام پیو دودھ کے کلہڑ      میری تو پانی پر گجر، پانی پر گجر ہو

تم تو شیام

''دودھ کے کلہڑ'' پر بے اختیار ہنسی پڑی۔ پریم وتی بھی مسکرائی، مگر چندرا روہانسی ہوگئی۔ بولی ''بنا ہنسی کی ہنسی مجھے ایک آنکھ نہیں بھاتی، اس میں ہنسنے کی کیا بات ہے؟''

سیوتی: ''آؤ ہم تم مل کر گائیں''

چندرا: ''کوئل اور چیل کا کیا ساتھ''

سیوتی: ''غصہ تو تمہاری ناک پر رہتا ہے''

چندرا: ''تو ہمیں کیوں چھیڑتی ہو؟ ہمیں گانا نہیں آتا مگر کوئی تم سے شکایت کرنے تو نہیں جاتا''

''کوئی'' کا اشارہ رادھاچرن کی طرف تھا۔ چندرا میں چاہے اور کوئی گن نہ ہو مگر شوہر کی خدمت دل و جان سے کرتی تھی، ان کا سر ذرا دھمکا اور اس کی جان نکلی۔ ان کو گھر آنے میں ذرا دیر ہوئی اور یہ بے قرار ہونے لگی۔ جب سے وہ رڑکی چلے گئے تھے تب سے چندرا کا ہنسنا بولنا چھوٹ گیا۔ ان کی خوشی اس کے ساتھ چلی گئی تھی۔ انہی باتوں نے رادھاچرن کو بیوی کا شیدا بنا دیا تھا۔ حسن سلیقہ اور یہ گن محبت کے مقابلہ میں بہت ارزاں چیزیں ہیں۔ محبت حسن سلیقہ اور گن کی سب خامیاں پوری کر

دیتی ہے۔

سیوتی: ”شکایت کیوں کرے گا، کوئی تو تم پر دل و جان سے ریجھا ہوا ہے“

چندرا: ”ادھر کئی دن سے خط نہیں آیا“

سیوتی: ”تین چار دن ہوئے ہوں گے“

چندرا: ”تم سے ہاتھ جوڑ کے ہار گئی ہم لکھتی ہی نہیں“

سیوتی: ”اب وہی باتیں روز روز کون لکھے۔ کوئی نئی بات ہو تو لکھنے کا جی چاہے“

چندرا: ”آج شادی کا حال لکھ دینا، لاؤں قلم دوات“

سیوتی: ”مگر ایک شرط پر لکھوں گی“

چندرا: ”بتاؤ“

سیوتی: ”تمہیں شام والا گیت گانا پڑے گا“

چندرا: ”اچھا گاؤں گی، ہنسنے ہی کو جی چاہتا ہے نا؟ ہنس لینا“

سیوتی: ”پہلے گانا تو لکھوں“

چندرا: ”نہ لکھو گی، پھر باتیں بنانے لگو گی“

سیوتی: ”تمہاری قسم لکھ دوں گی، گاؤ“

چندرا گانے لگی

تم تو شیام پیو دودھ کے کلہڑ    میری تو پانی پہ گجر، پانی پہ گجر ہو

تم تو شیام بڑے بے کھبر ہو

آخری الفاظ کچھ اس بے سرے پن سے نکلتے تھے کہ ہنسی کا ضبط کرنا محال تھا۔ سیوتی نے روکا مگر ہنسی نہ رک سکی۔ ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ گئے۔

چندرا نے دوسرا بند گایا۔

آپ تو شیام رکھو دو دولغیاں (لگائیاں) میری تو آپی پہ نجر آپی پہ نجر ہو

تم تو شیام

لغیاں پر سیوتی ہنستے ہنستے لوٹ گئی۔ چندرا نے آب دیدہ ہو کر کہا، اب تو خوب ہنس چکیں، ''لاؤں قلم دوات؟''

سیوتی: ''نہیں نہیں، ابھی ذرا ہنس لینے دو''

سیوتی ہنس رہی تھی کہ بابو کملا چرن باہر سے تشریف لائے۔

پندرہ سولہ برس کا سن تھا۔ گورا گورا رنگ، چھریرا بدن، خوش رو، چہرہ زرد، پرتکلف پوشاک زیب تن کیے۔ عطر میں بسے ہوئے، آنکھوں میں سرمہ، لبوں پر مسکراہٹ اور ہاتھ میں بلبل، آ کر چارپائی پر بیٹھ گئے۔

سیوتی بولی: ''کملو منہ میٹھا کراؤ تو تمہیں خوشخبری سنائیں، سنتے ہی پھڑک اٹھو گے''

کملا: ''منہ تو تمہارا آج ضرور میٹھا ہو گا چاہے خوشخبری سناؤ نہ سناؤ۔ آج اس شیر نے وہ میدان مارا ہے کہ باید و شاید''

یہ کہہ کر کملا چرن نے بلبل کو انگوٹھے پر بٹھا لیا

سیوتی: ''میری خبر سنتے ہی ناچنے لگو گے''

کملا ''تو بہتر ہے آپ نہ سنائیے۔ میں تو آج یوں ہی ناچ رہا ہوں، اس شیر نے آج ناک رکھ لی۔ سارا شہر دنگ رہ گیا۔ نواب منے خاں بہت دنوں سے ایں جناب کی آنکھوں پر چڑھے ہوئے تھے۔ ایک مہینہ ہوتا ہے میں ادھر سے نکلا تو آپ فرمانے لگے۔ میاں کوئی پٹھا تیار ہو تو لاؤ۔ دو چونچیں ہو جائیں۔ یہ کہہ کر آپ نے اپنا پرانا بلبل دکھایا۔ میں نے عرض کیا بندہ نواز، ابھی تو نہیں مگر ایک مہینے میں انشاء اللہ آپ سے ضرور ایک جوڑ ہو گی اور بد بد کر، آج آغا شیر علی کے اکھاڑے میں بدان کی ٹھہری، پچاس پچاس روپیہ کی بازی تھی۔ لاکھوں آدمی جمع تھے۔ نواب کا بلبل جہاں دیدہ، یقین مانو سیوتی کمبخت کبوتر کے برابر تھا۔ مگر جس وقت یہ پٹھا چلا ہے تو اس کی اٹھی ہوئی گردن، مستانہ چال اور گٹھیلے پن پر لوگ واہ واہ کرنے لگے۔ جاتے

جاتے ہی اس نے اس کا ٹیٹوا لیا مگر وہ بھی محض بھولا نہ تھا۔ سارے شہر کے بلبلیوں کو سر کیے ہوئے تھا۔ زور سے لات چلائی۔ اس نے خالی دی اور پھر جھپٹ کر اس کی چوٹی دبائی۔ اس نے پھر چوٹ کی، یہ نیچے آیا اور چو طرفہ غل مچ گیا۔ مارا مارا دیا۔ تب تو ایں جناب کو بھی غصہ آیا۔ ڈپٹ کر جو للکارتا ہوں تو یہ اوپر اور وہ نیچے دبا ہوا۔ پھر تو اس نے ہزار ہزار بار سر پٹکا کہ اوپر آ جائے مگر اس شیر نے ایسا دابا کہ سر نہ اٹھانے دیا۔ نواب صاحب خود موجود تھے۔ بہت چیخے چلائے مگر کیا ہو سکتا تھا۔ اس نے ایسا دبوچا تھا جیسے باز چڑی کو، آخر کمبخت بگٹٹ بھاگا، اس نے پالی کے اس سرے تک پیچھا کیا مگر نہ پا سکا۔ لوگ حیرت سے دنگ رہ گئے۔ نواب صاحب کا تو چہرہ فق ہو گیا۔ ہوائیاں اڑنے لگیں۔ روپیہ ہارنے کی تو انہیں کچھ پرواہ نہیں تھی۔ لاکھوں کی آمدنی ہے۔ مگر شہر میں جوان کی دھاک جمی ہوئی تھی وہ جاتی رہی۔ روتے ہوئے گھر کو سدھارے۔ سنتا ہوں یہاں سے جاتے ہی اپنے بلبل کو زندہ دفن کر دیا۔"

یہ کہہ کر کملا چرن نے جیب کھنکھنائی

سیوتی: "تو پھر کھڑے کیا کر رہے ہو، آگرہ والی دوکان پر آدمی بھیجو"

کملا: "تمہارے لیے کیا لاؤں بھابی؟"

سیوتی: "دودھ کے کلھڑ"

کملا: "اور بھیا کے لیے؟"

سیوتی: "دو دو لغیاں"

یہ کہہ کر دونوں قہقہے لگانے لگے

## 7

## سرد مہری محبت کو بھلا نہیں سکتی!

سبا مادل و جان سے شادی کی تیاریوں میں مصروف ہو گئی۔ صبح سے شام تک شادی ہی کے دھندوں میں الجھی رہتی۔ سوشیلا لونڈیوں کی طرح اس کے حکم کی تعمیل

کیا کرتی۔ منشی سنجیون لال صبح سے شام تک خاک چھانتے رہتے۔ اور برجن جس کے لیے یہ سب تیاریاں ہو رہی تھیں اپنے کمرے میں دن رات بیٹھی رویا کرتی تھی۔ کسی کو اتنی فرصت بھی نہ تھی کہ دم بھر کو اس کا جی بہلائے۔ یہاں تک پرتاپ بھی اس کی صورت سے بیزار نظر آتا تھا۔ وہ بہت اداس رہتا تھا۔ سویرے کا نکلا ہوا شام کو گھر آتا اور اپنی منڈیر پر چپ چاپ جا بیٹھتا۔ برجن کے گھر نہ جانے کی تو اس نے قسم ہی کھالی تھی۔ بلکہ جب کبھی وہ آتے ہوئے دکھائی دیتی تو چپکے سے سرک جاتا۔ یا اگر کہنے سننے سے بیٹھتی بھی تو کچھ اس طرح منہ پھیر لیتا اور ایسی خشکی سے پیش آتا کہ برجن رونے لگتی۔ اور سباما سے جا کر کہتی۔ ''چچی للو مجھ سے ناراض ہیں۔ میں بلاتی ہوں تو بھی نہیں بولتے تم چل کر منا دو۔ یہ کہہ کر وہ مچل جاتی اور سباما کا آنچل پکڑ کر کھینچتی ہوئی پرتاپ کے گھر لاتی۔ جیسے کوئی فریادی اپنے حمایتی کو ساتھ لائے۔ مگر پرتاپ دونوں کو دیکھتے ہی بھاگ نکلتا اور برج رانی دروازے تک اس کے پیچھے پیچھے یہ کہتی ہوئی آتی کہ للو ذرا سن لو۔ تمہیں ہماری قسم ذرا سن لو۔ مگر جب وہ نہ سنتا اور نہ ہی منہ پھیر کر دیکھتا تو بے چاری لڑکی زمین پر بیٹھ جاتی اور خوب پھوٹ پھوٹ کر روتی اور کہتی یہ مجھ سے کیوں روٹھے ہوئے ہیں۔ میں نے تو انہیں کبھی کچھ نہیں کہا۔ سباما اسے سینے سے لگا لیتی اور سمجھاتی بیٹھی جانے دو للو پاگل ہو گیا ہے۔ اسے بیٹے کی سرد مہری کا راز معلوم ہو گیا تھا''

آخر شادی کو صرف پانچ دن رہ گئے۔ عزیز و اقارب دور و نزدیک سے آنے لگے۔ برجن کو باہر نکلنے کی ممانعت ہو گئی۔ کنگن بدھا گیا۔ آنگن میں خوبصورت منڈوا چھا گیا۔ یہ کچے دھاگے کا کنگن پاک فرائض کی ہتھکڑی ہے جو کبھی ہاتھ سے نہ نکلے گی۔ اور اس محبت اور شفقت کے سائے کی یادگار ہے۔ مرتے دم تک سر سے نہ اٹھے گا۔ آج شام کو سباما سوشیلا مہراجنیں سب کی سب مل کر دیوی جی کی پوجا کرنے لگیں۔ مہریاں اپنے دھندوں میں لگی ہوئی تھیں۔ برجن گھبرا کر اپنے کمرے سے نکلی

اور پرتاپ کے گھر آ پہنچی۔ چوطرفہ سناٹا چھایا ہوا تھا۔ صرف پرتاپ کے کمرے میں دھندلی سی روشنی کی جھلک دکھائی دیتی تھی۔ برجن کمرے میں داخل ہوئی تو کیا دیکھتی ہے۔ میز پر لیمپ روشن ہے اور پرتاپ ایک کھری چارپائی پر پڑا سو رہا ہے۔ دھندلی روشنی میں اس کا چہرہ بہت پژمردہ اور مغموم نظر آتا تھا۔ سب چیزیں ادھر ادھر بے قرینہ پڑی ہوئی تھیں۔ فرش پر منوں گرد جمع تھی۔ کتابیں بکھری ہوئی تھیں ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس کمرہ کو کسی نے مہینوں سے نہیں کھولا۔ یہ وہی پرتاپ تھا جو صفائی پر جان دیتا تھا۔ برجن نے چاہا اسے جگا دوں۔ مگر پھر کچھ سوچ کر وہ زمین سے کتابیں اٹھا اٹھا کر الماریوں میں رکھنے لگی۔ میز پر سے گرد جھاڑی۔ تصویروں کے منہ سے گرد کی نقاب اٹھائی کہ دفعتاً پرتاپ نے کروٹ بدلی۔ اور اس کی زبان سے یہ الفاظ نکلے۔ ''برجن میں تمہیں نہیں بھول سکتا'' پھر ذرا دیر کے بعد ''برجن !! کہاں جاتی ہو۔ یہیں بیٹھو'' پھر کروٹ بدل کر۔ نہ بیٹھو گی۔ اچھا جاؤ میں تم سے نہ بولوں گا پھر ذرا ٹھہر کر ''اچھا جاؤ دیکھیں کہاں جاتی ہو؟'' یہ کہہ کر وہ لپکا جیسے کسی بھاگتے ہوئے آدمی کو پکڑ رہا ہو۔ برجن کا ہاتھ اس کے ہاتھ میں آ گیا۔ اس کے ساتھ ہی اس کی آنکھیں کھل گئیں۔ ایک منٹ تک اس کی بے معنی نگاہیں برجن کے چہرے پر گڑی رہیں۔ پھر چونک کر اٹھ بیٹھا اور برجن کا ہاتھ چھوڑ کر بولا ''تم کب آئیں برجن؟ میں ابھی ابھی تمہارا خواب دیکھ رہا تھا''

برجن نے بولنا چاہا مگر گلا رندھ گیا اور آنکھیں بھر آئیں۔ پرتاپ نے ادھر ادھر نظر دوڑا کر پھر کہا ''کیا یہ سب تم نے صاف کیا؟ تمہیں بڑی تکلیف ہوئی ہوگی''

برجن نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا

پرتاپ: ''برجن تم مجھے بھول کیوں نہیں جاتیں؟''

برجن نے پرنم آنکھوں سے دیکھ کر کہا ''کیا تم مجھے بھول گئے ہو؟''

پرتاپ نے نادم ہو کر سر جھکا لیا۔

تھوڑی دیر تک دونوں خیالات سے بھرے زمین کی طرف تکتے رہے۔ پھر برجن نے پوچھا ''تم مجھ سے ناراض کیوں ہو؟ میں نے کوئی خطا کی ہے؟''

پرتاپ: ''نہ جانے کیوں اب تمہیں دیکھتا ہوں تو جی چاہتا ہے کہیں چلا جاؤں''

برجن: ''کیا تم کو میری بھی محبت نہیں معلوم ہوئی؟ میں دن بھر رویا کرتی ہوں، تمہیں مجھ پر ترس نہیں آتا تم مجھ سے بولتے تک نہیں، بتلاؤ میں نے تمہیں کیا کہا کہ تم اتنا روٹھ گئے''

پرتاپ: ''میں تم سے روٹھا تھوڑے ہی ہوں''

برجن: ''تو مجھ سے بولتے کیوں نہیں؟''

پرتاپ: ''میں چاہتا ہوں کہ تمہیں بھول جاؤں تم امیر ہو۔ تمہارے ماں باپ ہیں میں یتیم ہوں، میرا تمہارا کیا ساتھ؟''

برجن: ''اب تک تو تم نے یہ حیلہ نکالا نہیں تھا۔ کیا اب میں زیادہ امیر ہو گئی ہوں؟''

یہ کہہ کر برجن رونے لگی۔ پرتاپ بھی پسیجا اور بولا ''برجن ہمارا تمہارا بہت دنوں تک ساتھ رہا۔ اب بچھڑنے کے دن آ گئے۔ چند دنوں میں تم یہاں والوں کو چھوڑ کر سسرال چلی جاؤ گی اس وقت مجھے ضرور بھول جاؤ گی۔ اس لیے میں چاہتا ہوں کہ تمہیں بھول جاؤں۔ مگر کتنا ہی چاہتا ہوں کہ تمہاری باتیں بھول جاؤں مگر وہ نہیں مانتیں ابھی سوتے میں تمہارا ہی سپنا دیکھ رہا تھا''

ڈپٹی شیاما چرن کا مکان آج حسینوں کے جمگھٹ سے اندر کا اکھاڑا بنا ہوا تھا۔ سیوتی کی چار سہیلیاں رکمنی، سیتا، رام دئی، چندر کنور بھی سولہوں سنگھار کیے اٹھلاتی پھر رہی تھیں۔ ڈپٹی صاحب کی بہن جانکی کنور بھی اپنی دو لڑکیوں کے ساتھ اناوہ سے آ گئی تھیں۔ ان دونوں کا نام کملا اور امادئی تھا۔ کملا کا بیاہ ہو چکا تھا۔ امادئی ابھی کنواری تھی۔ دونوں آفتاب و مہتاب، منڈپ کے تلے ڈومنیاں اور گائنیں سہاگ

الاپ رہی تھیں۔ گلبیا نائن اور رجمنی کمہارن دونوں شوخ رنگ کی ساڑھیاں پہنے۔ مانگ سیندور سے بھرے گلٹ کے کڑے پہنے چھم چھم کرتی پھرتی تھیں۔ گلبیا شوخ و شنگ اور نوجوان تھی جبکہ جمنی کا سن ڈھل چکا تھا اور سیوتی کا کیا پوچھنا۔ آج اس پر غضب کا نکھار تھا۔ رسیلی آنکھیں فرط مسرت سے متوالی ہو رہی تھیں اور گلابی ساڑھی کی جھلک سے چمپئی رنگ گلابی نظر آتا تھا۔ دھانی مخمل کی کرتی اس پر خوب کھلتی تھی۔ ابھی نہا کر آئی تھی۔ اس لیے ناگن کی سی لٹیں شانوں پر لہرا رہی تھیں۔ چھیڑ چھاڑ اور چہل سے اتنی فرصت نہ ملتی تھی کہ ذرا بال گندھا لے۔ گہنے باہر سنار صاف کر رہا تھا لیکن ہاتھوں میں صرف کڑے تھے۔ یہ سادگی اس پر ہزار زیوروں سے زیادہ زیب دیتی تھی۔ مہراجن کی بیٹی مادھوی چھینٹ کا لچکے دار لہنگا پہنے آنکھوں میں کاجل لگائے اندر باہر ایک کیے ہوئے تھی

رکمنی نے سیوتی سے کہا ''سنو تمہاری بھاوج کہاں ہیں۔ دکھائی نہیں دیتیں، کیا ہم لوگوں سے پردہ ہے؟'' رام دئی۔ مسکرا کر ''پردہ کیوں نہیں ہماری نظر نہ لگ جائے گی''

یہ کہہ کر چندرا کے کمرے میں وہ پہنچی۔ وہ ایک معمولی سی ساڑھی پہنے چارپائی پر پڑی دروازہ کی طرف ٹکٹکی لگائے ہوئے تھی۔ اسے دیکھ کر اٹھ بیٹھی سیوتی نے کہا'' یہاں کیا پڑی ہوا کیلئے تمہارا جی نہیں گھبراتا؟''

چندرا: ''اونھ کون جانے، ابھی کپڑے نہیں بدلے''

سیوتی: ''تو بدلتی کیوں نہیں سکھیاں تمہاری راہ دیکھ رہی ہیں''

چندرا: ''ابھی میں نہ بدلوں گی''

سیوتی: ''یہ ضد اچھی نہیں لگتی، سب اپنے دل میں کیا کہتی ہوں گی؟''

چندرا: ''تم نے تو چٹھی پڑھی تھی۔ آج ہی آنے کو لکھا تھا؟''

سیوتی: ''اچھا تو یہ ان کا انتظار ہو رہا ہے۔ یہ کہیے جبھی یہ جوگ سادھا ہے''

چندرا: ''دوپہر تو ہوگئی شاید اب نہ آئیں گے''

اتنے میں کملا اور راما دئی دونوں طرارے بھرتی آ پہنچیں۔

چندرا نے گھونگھٹ نکال لیا اور فرش پر آ بیٹھی۔ کملا اس کی بڑی نند تھی۔

کملا: ''ارے ابھی تو انہوں نے کپڑے بھی نہیں بدلے''

سیوتی: ''بھیا کی بات جوہ رہی ہیں۔ اسی لیے یہ بھیس رچایا''

کملا: ''پاگل ہے انہیں غرض ہوگی تو خود آئیں گے''

سیوتی: ''ان کی دنیا نرالی ہے''

کملا: ''مردوں کی محبت چاہے کتنی کرلو مگر زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکالو۔ نہیں تو وہ شیر ہو جاتے ہیں۔ خواہ مخواہ ستانے اور جلانے لگتے ہیں۔ اگر تم ان کی کچھ پرواہ نہ کرو۔ سیدھے منہ بات نہ کرو تو تمہاری ہر طرح سے خاطر کریں گے۔ تم پر جان واریں گے۔ مگر جوں ہی انہیں معلوم ہوا کہ اب اس کے دل میں میری جگہ ہوگئی ہے بس اسی دن سے ان کی نگاہ پلٹ جائے گی۔ سیر کو جائیں گے تو خواہ مخواہ دیر کر کے آئیں گے۔ کھانے بیٹھیں گے تو منہ جوٹھا کر کے اٹھ جائیں گے۔ بات بات پر روٹھیں گے۔ تم روؤ گی تو منائیں گے۔ اور دل میں خوش ہوں گے کہ کیسا شکار ہاتھ لگا ہے۔ تمہارے سامنے دوسری عورتوں کی تعریف کریں گے۔ غرض تمہیں جلانے میں انہیں مزہ آنے لگے گا۔ اب میرے ہی گھر میں دیکھو۔ پہلے اتنی خاطر کیا کرتے تھے کہ کیا بتاؤں۔ ہر دم نوکروں کی طرح ہاتھ باندھے حاضر۔ پنکھا جھلنے کو تیار، ہاتھ سے لقمہ کھلانے کو موجود، یہاں تک کہ (مسکرا کر) پیر دبانے سے بھی عار نہ تھا۔ بات منہ سے نکلی اور پوری ہوئی۔ میں اس وقت اکیلی تھی۔ مردوں کے داؤ پیچ کیا جانوں، دام میں آ گئی۔ سیوتی جھوٹ نہ ماننا۔ اسی دن سے ان کی آنکھ بدل گئی۔ لگے سیر سپاٹے کرنے اور ایک روز روٹھ کر چل دیئے۔ آدھی رات کو گجرا گلے میں ڈالے عطر میں بسے ہوئے گھر آئے۔ بچہ سمجھتے تھے کہ آج پھر ہاتھ باندھ کر کھڑی ہو

گی۔ میں نے لمبی تانی تو رات بھر کروٹ نہ بدلی۔ دوسرے دن بھی نہ بولی۔ آخر لالہ جی آئے۔ پاؤں پر گرے اور گڑگڑائے۔ تب سے میں نے یہ بات گرہ میں باندھ لی ہے کہ کبھی مردوں سے محبت نہ جتاؤ''

سیوتی: ''جیجا جی کو میں نے دیکھا ہے، بھیا کی شادی میں آئے تھے۔ بڑے ہنس مکھ آدمی ہیں''

کملا: ''پاربتی ان دنوں پیٹ میں تھی۔ اس لیے میں نہ آسکی تھی۔ یہاں سے گئے تو لگے تمہاری تعریف کرنے۔ تم کبھی پان دینے گئی تھیں، کہتے تھے کہ میں نے ہاتھ پکڑ کر بٹھالیا اور خوب خوب باتیں ہوئیں''

سیوتی: ''جھوٹے ہیں زمانے بھر کے لپاڑیے۔ بات یہ ہوئی کہ گلبیا اور رجنی دونوں کسی کام سے باہر گئی ہوئی تھیں۔ اماں نے کہا وہ کھانا کھا کر گئے ہیں۔ پان بنا کر دے آ۔ میں پان لے کر گئی۔ چارپائی پر لیٹے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی اٹھ بیٹھے۔ میں نے پان دینے کو ہاتھ بڑھایا تو میری کلائی پکڑ لی اور کہنے لگا ایک بات سن لو۔ ایک بات سن لو، مگر میں ہاتھ چھڑا کر بھاگی''

کملا: ''نکلی نہ جھوٹی بات، وہی تو میں بھی کہوں کہ ابھی گیارہ برس کی چھوکری نے ان سے کیا باتیں کی ہوں گی۔ مگر نہیں اپنی ہی ضد کیے جائیں۔ مرد بڑے ڈینگیے ہوتے ہیں۔ میں نے یہ کہا میں نے وہ کہا، میرا تو ان باتوں سے جی جلتا ہے، نہیں معلوم انہیں اپنے اوپر جھوٹی تہمت لگانے میں کیا مزہ آتا ہے۔ آدمی جو برا بھلا کرتا ہے اس پر پردہ ڈالتا ہے۔ مگر یہ لوگ کریں گے تھوڑا مگر ڈینگ مارنے کو ہر دم تیار۔ میں تو جب سے ان کی ایک بات بھی سچ نہیں مانتی''

اتنے میں گلبیا نے آکر کہا ''تم تو یہاں ٹھاڑھی بتلات ہو اور تمہاری سکھی تمکا آنگن میں بلاتی ہیں''

سیوتی: ''دیکھو بھائی اب دیر نہ کرو گلبیا! ان کے صندوق سے کپڑے تو نکال

